الْعَافِيَةَ۔ (۱) — اللہ تعالیٰ سے عافیت کا سوال کریں۔

تو یہ مقاصد مرض کے ذکر کی اجازت دیتے ہیں اور یہ باتیں اس لیے شرط ہیں کہ بیماری کا ذکر شکایت ہے اور اللہ تعالیٰ سے شکایت اور شکوہ حرام ہے جیسا کہ میں نے پہلے ذکر کیا کہ فقراء کے لیے ضرورت کے بغیر سوال کرنا حرام ہے۔

بیماری کا اظہار اس وقت شکوہ قرار پاتا ہے جب اس میں اللہ تعالیٰ کے فعل پر ناراضگی اور ناپسندیدگی ظاہر کی جائے اور اگر ناراضگی کے قرینے اور ان نیتوں سے بھی خالی ہو جن کا ہم نے ذکر کیا ہے تو اسے حرام نہیں کہا جائے گا لیکن یہ فیصلہ کیا جائے گا کہ ترکِ ذکر زیادہ بہتر ہے کیوں کہ بعض اوقات اس سے شکایت کا وہم ہوتا ہے اور کبھی اس میں بناوٹ ہوتی ہے کہ جس قدر بیماری موجود ہے اس سے زیادہ بیان کی جاتی ہے اور جو شخص توکل کی وجہ سے علاج کروانا ترک ہے اس کے حق میں اظہار کی کوئی وجہ نہیں کیوں کہ اظہار کے ذریعے راحت کے حصول سے دوائی کے ذریعے حاصل ہونے والی راحت افضل ہے بعض بزرگوں نے فرمایا جس نے مرض کا ذکر کیا اس نے صبر نہیں کیا۔ اور آیتِ کریمہ

فَصَبْرٌ جَمِيلٌ (۱) — پس صبر اچھا ہے۔

کے معنی کے سلسلے میں کہا گیا ہے کہ اس سے وہ صبر مراد ہے جس میں شکوہ نہ ہو۔

حضرت یعقوب علیہ السلام سے پوچھا گیا کہ آپ کی آنکھوں کی بینائی کیسے چلی گئی؟ آپ نے فرمایا زمانے کے گزرنے اور غموں کی طوالت سے، اللہ تعالیٰ نے آپ کی طرف وحی بھیجی کہ آپ میرے بندوں کے سامنے شکایت پر آمادہ ہو گئے۔ تو آپ نے عرض کیا اے میرے رب! میں تیری بارگاہ میں توبہ کرتا ہوں۔

حضرت طاؤس اور حضرت مجاہد رحمہما اللہ نے فرمایا بیمار کا آہ آہ کرنا اس پر لکھا جاتا ہے اور اسلاف مریض کی آہ کو برا جانتے تھے کیوں کہ یہ ایسے معنیٰ کا اظہار ہے جو شکوہ کا مقتضی ہے یہاں تک کہا گیا کہ حضرت ایوب علیہ السلام سے شیطان کو جو کچھ ملا وہ آپ کے حالتِ مرض میں آہ کرنا تھا اس ملعون نے اسی آہ کو اپنا حصہ قرار دیا۔

اور حدیث شریف میں ہے۔

إِذَا مَرِضَ الْعَبْدُ أَوْحَى اللهُ تَعَالَى إِلَى الْمَلَكَيْنِ انْظُرَا مَا يَقُولُ لِعُوَّادِهِ فَإِنْ حَمِدَ اللهَ وَأَثْنَى بِخَيْرٍ دَعَوَا لَهُ وَإِنْ شَكَا وَذَكَرَ شَرًّا قَالَا كَذَلِكَ

جب بندہ بیمار ہوتا ہے تو اللہ تعالیٰ دو فرشتوں کی طرف وحی بھیجتا ہے کہ دیکھو یہ شخص اپنے عیادت کرنے والوں سے کیا کہتا ہے اگر اللہ تعالیٰ کی حمد و ثنا کرے تو وہ اس کے لیے دعا مانگتے ہیں اور اگر وہ شکایت کرے اور برائی کا ذکر

---

(۱) مسند امام احمد بن حنبل جلد ۵ ص ۲۳۵ مرویات معاذ (۲) قرآن مجید، سورۂ یوسف آیت ۸۳

تَکُوْنُ۔ (۱) کرے تو وہ کہتے ہیں اسی طرح ہو۔

بعض عبادت گزار عیادت کو اس لیے برا جانتے تھے کہ انہیں شکایت اور کلام کے زیادہ ہونے کا خوف تھا چنانچہ ان میں سے بعض بیماری کی حالت میں اپنا دروازہ بند کر دیتے تھے۔

پس ان کے پاس کوئی بھی نہ جاتا حتی کہ وہ ٹھیک ہو کر خود ان کے پاس باہر تشریف لاتے ان میں حضرت فضیل حضرت وہیب اور حضرت بشر رحمہم اللہ شامل ہیں اور حضرت فضیل رحمہ اللہ فرماتے تھے میں چاہتا ہوں کہ بیمار ہوں تو کوئی شخص میری بیمار پرسی نہ کرے اور فرماتے تھے میں بیماری کو عیادت کرنے والوں کی وجہ سے ناپسند کرتا ہوں اللہ تعالیٰ ان سے راضی ہو۔

توحید و توکل کی بحث اللہ تعالیٰ کی مدد اور حسن توفیق سے مکمل ہوتی اس کے بعد محبت، شوق، اُنس اور رضا کا بیان ہوگا اللہ سبحانہ وتعالیٰ توفیق دینے والا ہے۔



(۱) کنز العمال جلد ۳ ص ۱۲۳ حدیث ۶۷۰۴